لَتَشَاءَنَّ لَتَشَاءَانِّ لَیَشَانَانِّ لَتَشَاءَنَّ لَتَشَاءَانِّ لَتَشَاؤُنَّ لَتَشَاءِنَّ لَتَشَاءَانِّ لَتَشَانَانِّ لَاَشَاءَنَّ لَنَشَاءَنَّ
بحث لام تاکید بانون تاکید ثقیلہ در فعل مستقبل مجہول: لَیُشَاءَنَّ لَیُشَاءَانِّ لَیُشَاؤُنَّ لَتُشَاءَنَّ لَتُشَاءَانِّ لَیُشَانَانِّ
لَتُشَاءَنَّ لَتُشَاءَانِّ لَتُشَاؤُنَّ لَتُشَاءِنَّ لَتُشَاءَانِّ لَتُشَانَانِّ لَاُشَاءَنَّ لَنُشَاءَنَّ بحث لام تاکید بانون تاکید خفیفہ در فعل
مستقبل معروف: لَیَشَاءَنْ لَیَشَاؤُنْ لَتَشَاءَنْ لَتَشَاؤُنْ لَتَشَاءِنْ لَاَشَاءَنْ لَنَشَاءَنْ بحث لام تاکید
بانون تاکید خفیفہ در فعل مستقبل مجہول: لَیُشَاءَنْ لَیُشَاؤُنْ لَتُشَاءَنْ لَتُشَاؤُنْ لَتُشَاءِنْ لَاُشَاءَنْ لَنُشَاءَنْ
بحث امر حاضر معروف: شَا شَاءَا شَاءُوْا شَائِیْ شَاءَا اشَانَ. بحث امر حاضر مجہول: لِتُشَا لِتُشَاءَا لِتُشَاءُوْا
لِتُشَائِیْ لِتُشَاءَا لِتُشَانَ بحث امر غائب معروف: لِیَشَا لِیَشَاءَا لِیَشَاءُوْا لِتَشَا لِتَشَاءَا لِیَشَانَ لِاَشَا لِنَشَا
بحث امر غائب مجہول: لِیُشَا لِیُشَاءَا لِیُشَاءُوْا لِتُشَا لِتُشَاءَا لِیُشَانَ لِاُشَا لِنُشَا بحث امر حاضر معروف
بانون تاکید ثقیلہ: شَاءَنَّ شَاءَانِّ شَاؤُنَّ شَاءِنَّ شَاءَانِّ شَانَانِّ. بحث امر حاضر مجہول بانون تاکید ثقیلہ: لِتُشَاءَنَّ
لِتُشَاءَانِّ لِتُشَاؤُنَّ لِتُشَاءِنَّ لِتُشَاءَانِّ لِتُشَانَانِّ بحث امر غائب معروف بانون تاکید ثقیلہ: لِیَشَاءَنَّ لِیَشَاءَانِّ
لِیَشَاؤُنَّ لِتَشَاءَنَّ لِتَشَاءَانِّ لِیَشَانَانِّ لِاَشَاءَنَّ لِنَشَاءَنَّ بحث امر غائب مجہول بانون تاکید ثقیلہ: لِیُشَاءَنَّ
لِیُشَاءَانِّ لِیُشَاؤُنَّ لِتُشَاءَنَّ لِتُشَاءَانِّ لِیُشَانَانِّ لِاُشَاءَنَّ لِنُشَاءَنَّ بحث امر حاضر معروف بانون تاکید خفیفہ:
شَاءَنْ شَاؤُنْ شَاءِنْ بحث امر حاضر مجہول بانون تاکید خفیفہ: لِتُشَاءَنْ لِتُشَاؤُنْ لِتُشَاءِنْ بحث امر غائب
معروف بانون تاکید خفیفہ: لِیَشَاءَنْ لِیَشَاؤُنْ لِتَشَاءَنْ لِاَشَاءَنْ لِنَشَاءَنْ بحث امر غائب مجہول بانون تاکید
خفیفہ: لِیُشَاءَنْ لِیُشَاؤُنْ لِتُشَاءَنْ لِاُشَاءَنْ لِنُشَاءَنْ بحث نہی حاضر معروف: لَاتَشَا لَاتَشَاءَا لَاتَشَاءُوْا
لَاتَشَائِیْ لَاتَشَاءَا لَاتَشَانَ بحث نہی حاضر مجہول: لَاتُشَا لَاتُشَاءَا لَاتُشَاءُوْا لَاتُشَائِیْ لَاتُشَاءَا لَاتُشَانَ
بحث نہی غائب معروف: لَایَشَا لَایَشَاءَا لَایَشَاءُوْا لَاتَشَا لَاتَشَاءَا لَایَشَانَ لَااَشَا لَانَشَا بحث نہی غائب
مجہول: لَایُشَا لَایُشَاءَا لَایُشَاءُوْا لَاتُشَا لَاتُشَاءَا لَایُشَانَ لَااُشَا لَانُشَا بحث نہی حاضر معروف بانون تاکید
ثقیلہ: لَاتَشَاءَنَّ لَاتَشَاءَانِّ لَاتَشَاؤُنَّ لَاتَشَاءِنَّ لَاتَشَاءَانِّ لَاتَشَانَانِّ بحث نہی حاضر مجہول بانون تاکید
ثقیلہ: لَاتُشَاءَنَّ لَاتُشَاءَانِّ لَاتُشَاؤُنَّ لَاتُشَاءِنَّ لَاتُشَاءَانِّ لَاتُشَانَانِّ بحث نہی غائب معروف بانون
تاکید ثقیلہ: لَایَشَاءَنَّ لَایَشَاءَانِّ لَایَشَاؤُنَّ لَاتَشَاءَنَّ لَاتَشَاءَانِّ لَایَشَانَانِّ لَااَشَاءَنَّ لَانَشَاءَنَّ بحث نہی
غائب مجہول بانون تاکید ثقیلہ: لَایُشَاءَنَّ لَایُشَاءَانِّ لَایُشَاؤُنَّ لَاتُشَاءَنَّ لَاتُشَاءَانِّ لَایُشَانَانِّ لَااُشَاءَنَّ
لَانُشَاءَنَّ بحث نہی حاضر معروف بانون تاکید خفیفہ: لَاتَشَاءَنْ لَاتَشَاؤُنْ لَاتَشَاءِنْ بحث نہی حاضر مجہول
بانون تاکید خفیفہ: لَاتُشَاءَنْ لَاتُشَاؤُنْ لَاتُشَاءِنْ بحث نہی غائب معروف بانون تاکید خفیفہ: لَایَشَاءَنْ
لَایَشَاؤُنْ لَاتَشَاءَنْ لَااَشَاءَنْ لَانَشَاءَنْ بحث نہی غائب مجہول بانون تاکید خفیفہ: لَایُشَاءَنْ لَایُشَاؤُنْ لَاتُشَاءَنْ
لَااُشَاءَنْ لَانُشَاءَنْ بحث اسم فاعل: شَاءٍ شَائِیَانِ شَاءُوْنَ شَائِیَۃٌ شَائِیَتَانِ شَائِیَاتٌ بحث اسم مفعول: مَشِیْءٌ

مَشْیَانِ مَشْیُوْنَ مَشْیَۃٌ مَشْیَتَانِ مَشْیَاتٌ

صرف صغیر فعل ثلاثی مجرد مثال واوی و مضاعف ثلاثی از باب سوم فَعِلَ یَفْعَلُ۔ چوں اَلْوُدُّ: دوست رکھنا۔ علامت اس باب کی یہ ہے کہ اسکی ماضی میں عین کلمہ مکسور اور مضارع میں مفتوح ہوتا ہے۔

وَدَّ یَوَدُّ وُدًّا، فَهُوَ وَادٌّ۔ وُدَّ یُوَدُّ وُدًّا فَذَاكَ مَوْدُوْدٌ۔ مَاوَدَّ مَاوُدَّ، لَمْ یَوَدَّ لَمْ یَوَدِّ لَمْ یَوْدَدْ، لَمْ یُوَدَّ لَمْ یُوَدِّ لَمْ یُوْدَدْ، لَایَوَدُّ لَایُوَدُّ، لَنْ یَوَدَّ لَنْ یُوَدَّ، لَیَوَدَّنَّ لَیُوَدَّنَّ، لَیَوَدَّنْ لَیُوَدَّنْ الامر منہ: وَدَّ وَدِّ اِیْدَدْ، لِتُوَدَّ لِتُوَدِّ لِتُوْدَدْ، لِیَوَدَّ لِیَوَدِّ لِیَوْدَدْ، لِیُوَدَّ لِیُوَدِّ لِیُوْدَدْ، وَدَّنَّ لِتُوَدَّنَّ، لِیَوَدَّنَّ لِیُوَدَّنَّ، وَدَّنْ لِتُوَدَّنْ، لِیَوَدَّنْ لِیُوَدَّنْ وَالنَّهْیُ عَنْهُ: لَاتَوَدَّ لَاتَوَدِّ لَاتَوْدَدْ، لَاتُوَدَّ لَاتُوَدِّ لَاتُوْدَدْ، لَایَوَدَّ لَایَوَدِّ لَایَوْدَدْ، لَایُوَدَّ لَایُوَدِّ لَایُوْدَدْ، لَاتَوَدَّنَّ لَاتُوَدَّنَّ لَایَوَدَّنَّ لَایُوَدَّنَّ، لَاتَوَدَّنْ لَاتُوَدَّنْ لَایَوَدَّنْ لَایُوَدَّنْ اَلظَّرْفُ مِنْهُ: مَوَدٌّ مَوَدَّانِ مَوَادُّ وَمُوَیْدٌ وَالْاٰلَۃُ مِنْهُ: مِوَدٌّ مِوَدَّانِ مَوَادُّ وَمُوَیْدٌ۔ مِوَدَّۃٌ مِوَدَّتَانِ مَوَادُّ وَمُوَیْدَۃٌ۔ مِیْدَادٌ مِیْدَادَانِ مَوَادِیْدُ وَمُوَیْدِیْدٌ وَاَفْعَلُ التَّفْضِیْلِ الْمُذَكَّرُ مِنْهُ: اَوَدُّ اَوَدَّانِ اَوَدُّوْنَ اَوَادُّ وَاُوَیْدٌ وَالْمُؤَنَّثُ مِنْهُ: وُدّٰی وُدَّیَانِ وُدَّیَاتٌ وُدَدٌ وَوُدَیْدٰی۔

## صرف صغیر از باب مذکور بالتعلیل جوازًا

وَدَّ یَوَدُّ اُدًّا، فَهُوَ وَادٌّ۔ وُادَّ یُوَدُّ اُدًّا، فَذَاكَ مَوْدُوْدٌ۔ مَاوَدَّ مَااُدَّ، لَمْ یَوَدَّ لَمْ یَوَدِّ لَمْ یَوْدَدْ، لَمْ یُوَدَّ لَمْ یُوَدِّ لَمْ یُوْدَدْ، لَایَوَدُّ لَایُوَدُّ، لَنْ یَوَدَّ لَنْ یُوَدَّ، لَیَوَدَّنَّ لَیُوَدَّنَّ، لَیَوَدَّنْ لَیُوَدَّنْ الامر منہ: وَدَّ وَدِّ اِیْدَدْ، لِتُوَدَّ لِتُوَدِّ لِتُوْدَدْ، لِیَوَدَّ لِیَوَدِّ لِیَوْدَدْ، لِیُوَدَّ لِیُوَدِّ لِیُوْدَدْ، وَدَّنَّ لِتُوَدَّنَّ، لِیَوَدَّنَّ لِیُوَدَّنَّ، وَدَّنْ لِتُوَدَّنْ، لِیَوَدَّنْ لِیُوَدَّنْ وَالنَّهْیُ عَنْهُ: لَاتَوَدَّ لَاتَوَدِّ لَاتَوْدَدْ، لَاتُوَدَّ لَاتُوَدِّ لَاتُوْدَدْ، لَایَوَدَّ لَایَوَدِّ لَایَوْدَدْ، لَایُوَدَّ لَایُوَدِّ لَایُوْدَدْ، لَاتَوَدَّنَّ لَاتُوَدَّنَّ، لَایَوَدَّنَّ لَایُوَدَّنَّ، لَاتَوَدَّنْ لَاتُوَدَّنْ، لَایَوَدَّنْ لَایُوَدَّنْ اَلظَّرْفُ مِنْهُ: مَوَدٌّ مَوَدَّانِ مَوَادُّ وَمُوَیْدٌ وَالْاٰلَۃُ مِنْهُ: مِوَدٌّ مِوَدَّانِ مَوَادُّ وَمُوَیْدٌ۔ مِوَدَّۃٌ مِوَدَّتَانِ مَوَادُّ وَمُوَیْدَۃٌ۔ مِیْدَادٌ مِیْدَادَانِ مَوَادِیْدُ وَمُوَیْدِیْدٌ وَاَفْعَلُ التَّفْضِیْلِ الْمُذَكَّرُ مِنْهُ: اَوَدُّ اَوَدَّانِ اَوَدُّوْنَ اَوَادُّ وَاُوَیْدٌ وَالْمُؤَنَّثُ مِنْهُ: اُدّٰی اُدَّیَانِ اُدَّیَاتٌ اُدَدٌ وَاُدَیْدٰی۔

صرف صغیر فعل ثلاثی مجرد مثال یائی و مضاعف ثلاثی از باب سوم فَعِلَ یَفْعَلُ۔ چوں اَلْیَمُّ: دریا میں گرانا۔ علامت اس باب کی یہ ہے کہ اسکی ماضی میں عین کلمہ مکسور اور مضارع میں مفتوح ہوتا ہے

یَمَّ یَیَمُّ یَمًّا، فَهُوَ یَامٌّ۔ یُمَّ یُیَمُّ یَمًّا، فَذَاكَ مَیْمُوْمٌ۔ مَایَمَّ مَایُمَّ، لَمْ یَیَمَّ لَمْ یَیَمِّ لَمْ یَیْمَمْ، لَمْ یُیَمَّ لَمْ یُیَمِّ لَمْ یُوْمَمْ، لَایَیَمُّ لَایُیَمُّ، لَنْ یَیَمَّ لَنْ یُیَمَّ، لَیَیَمَّنَّ لَیُیَمَّنَّ، لَیَیَمَّنْ لَیُیَمَّنْ الامر منہ: یَمَّ یَمِّ اِیْمَمْ، لِتُیَمَّ لِتُیَمِّ لِتُوْمَمْ، لِیَیَمَّ لِیَیَمِّ لِیَیْمَمْ، لِیُیَمَّ لِیُیَمِّ لِیُوْمَمْ، یَمَّنَّ لِتُیَمَّنَّ،

لِيَيْمَنَّ لِيُيْمَنَّ، يَمَنَّ لِتَيْمَنَّ، لِيَيْمَنَّ لِيُيْمَنَّ وَالنَّهْيُ عَنْهُ: لَا تَيْمَنْ لَا تَيْمِنْ لَا تَيْمَنَا، لَا تَيْمَنُوْا لَا تَيْمَنُوْا لَا تَيْمَنَّ لَا يَيْمَنْ لَا يَيْمَنَا لَا يَيْمَنُوْا، لَا يُيْمَنْ لَا يُيْمَنَا لَا يُيْمَنُوْا، لَا تَيْمَنَّ لَا تَيْمَنَّ، لَا يَيْمَنَّ لَا يُيْمَنَّ، لَا تَيْمَنَّ لَا تُيْمَنَّ لَا يَيْمَنَّ لَا يُيْمَنَّ اَلظَّرْفُ مِنْهُ: مَيْمَنٌ مَيْمَنَانِ مَيَامِنُ وَمُيَيْمِنٌ وَالْاٰلَةُ مِنْهُ: مِيْمَنٌ مِيْمَنَانِ مَيَامِنُ وَمُيَيْمِنٌ مِيْمَنَةٌ مِيْمَنَتَانِ مَيَامِنُ وَمُيَيْمِنَةٌ۔ مِيْمَانٌ مِيْمَانَانِ مَيَامِيْنُ وَمُيَيْمِيْنٌ وَاَفْعَلُ التَّفْضِيْلِ الْمُذَكَّرُ مِنْهُ: اَيْمَنُ اَيْمَنَانِ اَيْمَنُوْنَ اَيَامِنُ وَاُيَيْمِنٌ وَالْمُؤَنَّثُ مِنْهُ: يُمْنٰى يُمْنَيَانِ يُمْنَيَاتٌ يُمَنٌ وَيُمَيْنٰى۔

---

# ضمیمہ ابواب الصرف جدید در تعلیلات صیغ جموع مکسرہ

**قَالَةٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ اصل میں قَوَلَةٌ بروزنِ فَعَلَةٌ تھا۔ واؤ متحرک، ماقبل مفتوح تھا۔ تو بقاعدۂ قَالَ، واؤ کو الف سے بدل دیا۔ قَالَةٌ بروزنِ فَالَةٌ ہوگیا۔ **قُوَّالٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ بروزنِ فُعَّالٌ۔ اپنی اصل پر ہے۔

**قُوَّلٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ بروزنِ فُعَّلٌ، اپنی اصل پر ہے۔ وَیَجُوْزُ قُیَّلٌ وَقَالَةٌ وَقُئُوْلٌ (کَذَافِی الْقَامُوْسِ)

**قَالٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ اصل میں قَوَلٌ بروزنِ فَعَلٌ تھا۔ بہ قاعدۂ قَالَ واؤ کو الف سے بدل دیا۔ قَالٌ بروزنِ فَالٌ ہوگیا۔ **قُوْلٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ بروزنِ فُعْلٌ اپنی اصل پر ہے۔ **قُوَلَاءُ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ بروزنِ فُعَلَاءُ اپنی اصل پر ہے۔ **قُوْلَانٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ بروزنِ فُعْلَانٌ، اپنی اصل پر ہے۔ **قِيْلَانٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ اصل میں قِوْلَانٌ، بروزنِ فِعْلَانٌ تھا۔ واؤ کو بہ قاعدۂ مِیْزَانٌ یاء سے بدل دیا۔ قِيْلَانٌ، بروزنِ فِيْلَانٌ ہوگیا۔ **قِيَالٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ اصل میں قِوَالٌ بروزنِ فِعَالٌ تھا۔ واؤ، واقع ہوا ایسی جمع کے عین کلمہ میں، جس کے مفرد میں سلامت نہ رہا تھا۔ اور ماقبل مکسور تھا۔ تو بہ قاعدۂ قِیَالٌ واؤ کو یاء سے بدل دیا۔ قِيَالٌ بروزنِ فِیَالٌ ہوگیا۔ (ارشاد الصرف ص ۵۸) **قُؤُوْلٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ بروزنِ فُعُوْلٌ، اپنی اصل پر ہے۔ **اَقْوَالٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ بروزنِ اَفْعَالٌ، اپنی اصل پر ہے۔ **بَاعَةٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ اصل میں بَیَعَةٌ بروزنِ فَعَلَةٌ تھا۔ یاء متحرک، ماقبل مفتوح تھا۔ تو بہ قاعدۂ قَالَ، یاء کو الف سے بدل دیا۔ بَاعَةٌ بروزنِ فَالَةٌ ہوگیا۔ **بُیَّاعٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ بروزنِ فُعَّالٌ اپنی اصل پر ہے۔ **بُیَّعٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ بروزنِ فُعَّلٌ، اپنی اصل پر ہے۔ **بَاعٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ اصل میں بَیَعٌ بروزنِ فَعَلٌ تھا۔ یاء متحرک، ماقبل مفتوح تھا۔ تو بہ قاعدۂ قَالَ یاء کو الف سے بدل دیا۔ بَاعٌ بروزنِ فَالٌ ہوگیا۔ **بُوْعٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔

اصل میں بُیُعٌ بروزنِ فُعُلٌ تھا۔ یاء ساکن، ماقبل مضموم تھا۔ تو بہ قاعدۂ یُوسَرُ، یاء کو، واؤ سے بدل دیا۔ بُوعٌ بروزنِ فُولٌ ہوگیا۔ **بُیَعَاءُ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ بروزنِ فُعَلاءُ، اپنی اصل پر ہے۔ **بُوعَانٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ اصل میں بُیْعَانٌ، بروزنِ فُعْلانٌ تھا۔ یاء ساکن، ماقبل مضموم تھا۔ تو بہ قاعدۂ یُوسَرُ، یاء کو واؤ سے بدل دیا۔ بُوعَانٌ بروزنِ فُوْلانٌ ہوگیا۔ **بِیعَانٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ بروزنِ فِعْلانٌ، اپنی اصل پر ہے۔ **بِیَاعٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ بروزنِ فِعَالٌ اپنی اصل پر ہے۔ **بُیُوعٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ بروزنِ فُعُولٌ، اپنی اصل پر ہے۔ **اَبْیَاعٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل، بروزنِ اَفْعَالٌ اپنی اصل پر ہے۔ **دُعَاۃٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ اصل میں دُعَوَۃٌ بروزنِ فُعَلَۃٌ تھا۔ واؤ متحرک، ماقبل مفتوح تھا۔ تو بہ قاعدۂ قَالَ، واؤ کو الف سے بدل دیا۔ دُعَاۃٌ بروزنِ فُعَاۃٌ ہوگیا۔ **دُعَّاءٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ اصل میں دُعَّاوٌ، بروزنِ فُعَّالٌ تھا۔ واؤ واقع ہوا طرف میں الف زائدہ کے بعد، تو بہ قاعدۂ دُعَاءٌ واؤ کو ہمزہ سے بدل دیا۔ دُعَّاءٌ بروزنِ فُعَّاءٌ ہوگیا۔ **دُعًّی:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ اصل میں دُعَّوٌ بروزنِ فُعَّلٌ تھا۔ واؤ واقع ہوا، لام کلمہ میں، اور اس سے پہلے ضمہ بھی نہیں تھا۔ تو بہ قاعدۂ یُدْعٰی واؤ کو، یاء سے بدل دیا۔ دُعَّیٌ ہوگیا۔ پھر یاء متحرک، ماقبل مفتوح تھا۔ تو یاء کو بہ قاعدۂ قَالَ الف سے بدل دیا۔ دُعَّاٌ ہوگیا۔ اجتماعِ ساکنین ہوا، درمیان الف اور تنوین کے، الف کو گرادیا۔ دُعًّی بروزنِ فُعًّی ہوگیا۔ صورۃِ خطّی یاء کے ساتھ باقی رکھی، تاکہ دلالۃ کرے، واؤ کی یاء سے تبدیلی پر۔ **دَعًی:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ اصل میں دَعَوٌ بروزنِ فَعَلٌ تھا۔ واؤ متحرک، ماقبل مفتوح تھا۔ تو بہ قاعدۂ قَالَ الف سے بدل دیا۔ دَعَاٌ ہوگیا۔ اجتماعِ ساکنین ہوا درمیان الف اور تنوین کے، الف کو گرادیا، دَعًی بروزنِ فَعًی ہوگیا۔ **دُعُوٌّ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ بروزنِ فُعُلٌ، اپنی اصل پر ہے۔ **دُعَوَاءُ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ بروزنِ فُعَلاءُ، اپنی اصل پر ہے۔ **دُعْوَانٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ بروزنِ فُعْلانٌ، اپنی اصل پر ہے۔ **دِعَاءٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ اصل میں دِعَاوٌ، بروزنِ فِعَالٌ تھا۔ واؤ واقع ہوا طرف میں الف زائدہ کے بعد۔ تو واؤ کو بہ قاعدۂ دُعَاءٌ ہمزہ سے بدل دیا۔ دِعَاءٌ بروزنِ فِعَاءٌ ہوگیا۔ **دُعِیٌّ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ اصل میں دُعُوْوٌ، بروزنِ فُعُوْلٌ تھا۔ دو واؤ، فُعُوْلٌ کے طرف میں واقع ہوئے، تو بہ قاعدۂ دُلِیٌّ دونوں واؤ کو یاء سے بدل کر، یاء کا یاء میں ادغام کردیا، دُعُیٌّ ہوگیا۔ یاء کی مناسبت سے عین کلمہ کو کسرہ دے دیا، دُعِیٌّ ہوگیا۔ پھر چونکہ فاء کلمہ کو بھی عین کے تابع کرکے، کسرہ دینا جائز ہے۔ اس لئے دال کو بھی کسرہ دے دیا۔ دِعِیٌّ بروزنِ فِعِیٌّ ہوگیا۔ **اَدْعَاءٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسمِ فاعل۔ اصل میں اَدْعَاوٌ، بروزنِ اَفْعَالٌ تھا۔ واؤ واقع ہوا طرف میں الف زائدہ کے بعد۔ تو بہ قاعدۂ دُعَاءٌ، واؤ کو ہمزہ سے بدل دیا۔

اَدْعَاءٌ، بروزنِ اَفْعَاءٌ ہوگیا۔ **رُمَاۃٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسم فاعل۔ اصل میں رُمَیَۃٌ، بروزنِ فُعَلَۃٌ تھا۔ یاء متحرک، ماقبل مفتوح تھا۔ توبہ قاعدہ قَالَ، یاء کو الف سے بدل دیا۔ رُمَاۃٌ بروزنِ فُعَاۃٌ ہوگیا۔ **رُمَّآءٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسم فاعل۔ اصل میں رُمَّایٌ بروزنِ فُعَّالٌ تھا۔ یاء واقع ہوئی طرف میں الف زائدہ کے بعد۔ توبہ قاعدہ رِدَآءٌ، یاء کو ہمزہ سے بدل دیا۔ رُمَّآءٌ بروزنِ فُعَّآءٌ ہوگیا۔ **رُمًّی:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسم فاعل۔ اصل میں رُمَّیٌ، بروزنِ فُعَّلٌ تھا۔ یاء متحرک، ماقبل مفتوح تھا۔ توبہ قاعدہ قَالَ، یاء کو الف سے بدل دیا۔ رُمَّانْ ہوگیا۔ اجتماع ساکنین ہوا، درمیان الف اور تنوین کے، الف کو گرادیا۔ رُمًّی بروزنِ فُعًّی ہوگیا۔ صورۃِ خطی یاء کے ساتھ باقی رکھی، تاکہ یاء محذوف پر دلالت کرے۔ **رَمًی:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسم فاعل۔ اصل میں رَمَیٌ بروزنِ فَعَلٌ تھا۔ توبہ قاعدہ قَالَ یاء کو الف سے بدل دیا، رَمَانْ ہوگیا۔ اجتماع ساکنین ہوا درمیان الف اور تنوین کے، الف کو گرادیا۔ رَمًی بروزنِ فَعًی ہوگیا صورۃِ خطی یاء کے ساتھ باقی رکھی، تاکہ یاء محذوف پر دلالت کرے۔ **رُمًّی:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسم فاعل۔ بروزنِ فُعْلٌ اپنی اصل پر ہے۔ **رُمَیَآءُ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسم فاعل۔ بروزنِ فُعَلَآءُ، اپنی اصل پر ہے۔ **رُمْیَانٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسم فاعل۔ بروزنِ فُعْلَانٌ اپنی اصل پر ہے۔ **رِمَآءٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسم فاعل۔ اصل میں رِمَایٌ بروزنِ فِعَالٌ تھا۔ یاء واقع ہوئی طرف میں الف زائدہ کے بعد، توبہ قاعدہ رِدَآءٌ، یاء کو ہمزہ سے بدل دیا۔ رِمَآءٌ، بروزنِ فِعَآءٌ ہوگیا۔ **رِمِیٌّ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسم فاعل۔ اصل میں رُمُوْیٌ، بروزنِ فُعُوْلٌ تھا۔ واؤ یاء جمع ہوئے، پہلا ساکن تھا۔ توبہ قاعدہ سَیِّدٌ واؤ کو یاء کر کے یاء کا یاء میں ادغام کردیا۔ رُمُیٌّ ہوگیا۔ یاء کی مناسبت سے میم کو کسرہ دے دیا۔ رُمِیٌّ ہوگیا۔ پھر چونکہ فاء کلمہ کو بھی عین کلمہ کے تابع کر کے، کسرہ دینا جائز ہے۔ اس لئے راء کو بھی کسرہ دیدیا۔ رِمِیٌّ بروزنِ فِعِلٌّ ہوگیا۔ **اَرْمَآءٌ:** صیغہ جمع مذکر مکسّر، بحث اسم فاعل۔ اصل میں اَرْمَایٌ، بروزنِ اَفْعَالٌ تھا۔ یاء واقع ہوئی طرف میں الف زائدہ کے بعد۔ توبہ قاعدہ رِدَآءٌ یاء کو ہمزہ سے بدل دیا۔ اَرْمَآءٌ بروزنِ اَفْعَآءٌ ہوگیا۔ **تنبیہ:** مذکورہ بالا چار ابواب کی جُمُوعِ مُکَسَّرَہ کی تعلیلات سے دیگر ابواب کی جُمُوعِ مُکَسَّرَہ کی تعلیلات، ادنٰی تَاَمُّل سے معلوم ہوجاتی ہیں۔ **تمت**

باسمہ تعالیٰ

# علاماتِ اَبواب

① لَون وعَیب، فَرحۃ وحُزن، اور حُلیہ کے معانی کے لیے اکثر سَمِعَ آئے گا۔

② صِفاتِ خَلقیہ وطَبعیہ حقیقۃً (جیسے حُسن) یا خَلقیہ وطَبعیہ حُکماً (جیسے فقاہۃ) یا خَلقیہ وطَبعیہ کے مُشابہ (جیسے جنابۃ) سب کَرُمَ سے آئیں گی۔

③ فَعِیلٌ کے وَزن پر صِفۃ کا صیغہ اکثر سَمِعَ، اور کَرُمَ سے آئے گا۔

④ بابِ کَرُمَ ہمیشہ لازم ہوگا۔

⑤ مہموز الفاء اکثر نَصَرَ سے آئے گا۔ جیسے اَکَلَ یَأکُلُ اَکلاً۔

⑥ مہموز العین، اکثر سَمِعَ، فَتَحَ، اور کَرُمَ سے آئے گا۔ اور نَصَرَ، ضَرَبَ سے اَقَل۔ جیسے سَئِمَ یَسْئَمُ سَأَمًا۔ سَئَلَ یَسْئَلُ سُؤَالاً۔ لَؤُمَ یَلْؤُمُ لُؤْمًا۔

⑦ مہموز اللام، اکثر سَمِعَ، فَتَحَ، اور کَرُمَ سے آئے گا۔ نَصَرَ، ضَرَبَ سے اَقَل۔ جیسے بَرِئَ یَبرَأُ بَرَاءَۃً۔ قَرَأَ یَقْرَأُ قِرَاءَۃً۔ جَرُؤَ یَجرُؤُ جُرءَۃً۔

⑧ مثال واوی نَصَرَ سے بالکل نہیں آئے گا۔ ضَرَبَ، سَمِعَ۔ فَتَحَ، کَرُمَ، اور حَسِبَ سے آئے گا۔ جیسے وَعَدَ یَعِدُ وَعْدًا۔ وَجِلَ یَوْجَلُ وَجْلاً۔ وَهَبَ یَهَبُ هِبَۃً۔ وَسُمَ یَوْسُمُ وَسَامَۃً۔ اور وَمِقَ یَمِقُ وَمْقًا۔

⑨ مثال یائی نَصَرَ سے بالکل نہیں آئے گا۔ ضَرَبَ، سَمِعَ، فَتَحَ، کَرُمَ سے، اور قدرے حَسِبَ سے آئے گا۔ جیسے یَسَرَ یَیسِرُ یُسْرًا۔ یَبِسَ یَیْبَسُ یُبْسًا۔ یَنَعَ یَیْنَعُ یَنْعًا اور یَئِسَ یَیْئِسُ یَأْسًا۔

⑩ اجوف صرف تین ابوابِ اُصول سے آئے گا۔ اَمَّا طَالَ یَطُوْلُ فَمُخْتَلَفٌ فِیْہِ۔

⑪ اجوف واوی، اکثر نَصَرَ، سَمِعَ سے آئے گا۔ اور ضَرَبَ سے اَقَل۔ جیسے قَالَ یَقُوْلُ قَوْلاً۔ خَافَ یَخَافُ خَوْفًا۔ طَاحَ یَطِیْحُ طَیْحًا۔

⑫ اجوف یائی، نَصَرَ سے بالکل نہیں آتا۔ اکثر ضَرَبَ سے آئے گا۔ اور سَمِعَ سے اَقَل۔ جیسے بَاعَ یَبِیْعُ بَیْعًا۔ اور شَاءَ یَشَاءُ مَشِیْئَۃً۔

⑬ ناقص واوی، ضَرَبَ سے بالکل نہیں آئے گا۔ اکثر نَصَرَ سے، اور قدرے سَمِعَ سے آئے گا۔ دیگر ابواب سے اَقَل جیسے دَعَا یَدْعُو دَعْوَۃً۔ رَضِیَ یَرْضٰی رِضْوَانًا۔

⑭ ناقص یائی، نَصَرَ، کَرُمَ سے نہیں آئے گا، مگر شاذ۔ اور اکثر ضَرَبَ سَمِعَ سے آئے گا۔ اور حَسِبَ سے اَقَل ترین جیسے رَمٰی یَرْمِی رَمْیًا۔ خَشِیَ یَخْشٰی خَشْیَۃً۔

⑮ لفیفِ مَفروق، صرف تین ابواب سے آئے گا۔ (۱) ضَرَبَ (۲) سَمِعَ (۳) حَسِبَ جیسے وَقٰی یَقِیْ وِقَایَۃً۔ وَجِیَ یَوْجٰی وَجْیًا۔ وَلِیَ یَلِیْ وَلْیًا۔ (از صرف میر)۔

⑯ لفیف مَقرون، صرف دو بابوں سے آتا ہے (۱) ضَرَبَ (۲) سَمِعَ۔ جیسے طَوٰی یَطْوِیْ طَیًّا (لپیٹنا)، طَوِیَ یَطْوٰی طَوًی (بھوکا ہونا)۔

⑰ مہموز الفاء واجوف واوی، اکثر نَصَرَ سے آتا ہے۔ اور سَمِعَ سے اَقَل جیسے اٰلَ یَؤُوْلُ اَوْلاً۔ اَوِدَ یَاْوَدُ اَوَدًا۔

⑱ مہموز الفاء واجوف یائی، اکثر ضَرَبَ سے آئے گا۔ اور سَمِعَ سے اَقَل۔ جیسے اٰدَ یَئِیْدُ اَیْدًا۔ اَیِسَ یَاْیَسُ اِیَاسًا۔

⑲ مہموز الفاء وناقص واوی، اکثر نَصَرَ سے آئے گا۔ جیسے اَلَا یَاْلُوْ اُلُوًّا۔

⑳ مہموز الفاء وناقص یائی، اکثر ضَرَبَ سے آتا ہے۔ سَمِعَ سے اَقَل۔ اور فَتَحَ سے شاذ۔ جیسے اَتٰی یَاْتِیْ اِتْیَانًا۔ اَسِیَ یَاْسٰی اَسًی۔ اور اَبٰی یَاْبٰی اِبَاءً۔

㉑ مہموز العین ومثال واوی، اکثر ضَرَبَ سے آئے گا۔ اور سَمِعَ سے اَقَل۔ جیسے وَأَدَ یَئِدُ وَأْدًا۔ اور وَئِبَ یَوْئَبُ وَأْبًا۔

㉒ مہموز العین ومثال یائی، سَمِعَ اور حَسِبَ سے آئے گا۔ جیسے یَئِسَ یَیْئَسُ یَأْسًا۔

㉓ مہموز العین وناقص واوی، نَصَرَ اور فَتَحَ سے آئے گا۔ جیسے سَأَا یَسْؤُوْ سَأْوًا۔ دَأَی یَدْأٰی دَأْیًا۔

㉔ مہموز العین وناقص یائی، اکثر فَتَحَ سے آئے گا۔ اور ضَرَبَ سے اَقَل۔ جیسے رَأٰی یَرٰی رُؤْیَۃً۔ صَأٰی یَصْئِیْ صَأْیًا۔

㉕ مہموز اللام واجوف واوی، نَصَرَ اور فَتَحَ سے آئے گا۔ دیگر ابواب سے اَقَل۔ جیسے بَاءَ یَبُوْءُ بَوْءًا۔ دَاءَ یَدَاءُ دَوْءًا۔

㉖ مہموز اللام واجوف یائی، اکثر ضَرَبَ سے آئے گا۔ اور سَمِعَ سے اَقَل۔ جیسے جَاءَ یَجِیْءُ مَجِیْئًا۔ شَاءَ یَشَاءُ مَشِیْئَۃً۔

㉗ مُضاعف از سہ باب اُصول سے آید فقط۔ وَاَمَّا حَبَّ فَهُوَ حَبِیْبٌ (کَرُمَ) وَلَبَّ فَهُوَ لَبِیْبٌ (کَرُمَ) مِنَ الشَّوَاذِّ۔ (از محمد مُدَقِّق)

㉘ مہموز الفاء ومُضاعف ثلاثی، اکثر نَصَرَ سے آئے گا، اور ضَرَبَ، سَمِعَ سے اَقَل۔ جیسے اَمَّ یَؤُمُّ اَمًّا۔ اَنَّ یَئِنُّ اَنًّا۔ اَلَّ یَاَلُّ اَلَلاً۔

㉙ مثال واوی ومُضاعف ثلاثی، سَمِعَ سے آتا ہے۔ جیسے وَدَّ یَوَدُّ وُدًّا۔

㉚ مثال یائی ومُضاعف ثلاثی بھی فقط سَمِعَ سے آتا ہے۔ جیسے یَمَّ یَیَمُّ یَمًّا۔

# خاصیاتِ[1] ابواب

**خاصیتِ نَصَرَ**:۔ باب نَصَرَ کے خواص بہت ہیں۔ لیکن مشہور خاصہ مُغالبَہ ہے۔ یعنی باب مُفاعَلہ کے ذریعے دو شخصوں کا مُقابلہ ظاہر کرنے کے بعد، باب نَصَرَ کے ذریعے ایک کا غلبہ ظاہر کیا جائے۔ جیسے خَاصَمَنِیْ زَیْدٌ فَخَصَمْتُہٗ: جھگڑا کیا مجھ سے زید نے، پس جھگڑے میں غالب آگیا میں اُس پر[2]۔ اور جیسے یُخَاصِمُنِیْ زَیْدٌ فَاَخْصُمُہٗ: جھگڑا کرتا ہے مجھ سے زید، پس جھگڑے میں غالب آجاتا ہوں میں اُس پر[3]۔

**فائدہ (۱)**:۔ مُغالبَہ کے لیے جو فعل بھی لائیں گے، وہ نَصَرَ ہی سے لائیں گے، اگرچہ وہ فعل کسی دوسرے باب ہی سے کیوں نہ ہو، بشرطیکہ وہ فعل صحیح، اجوف واوی یا ناقص واوی ہو۔ جیسے مثال مذکور، کہ اصل باب خَصَمَ یَخْصِمُ یعنی ضَرَبَ سے ہے لیکن مُغالبَہ کے لیے باب نَصَرَ سے لایا گیا ہے۔

**فائدہ (۲)**:۔ مُغالبَہ میں باب لازمی بھی مُتعدی بن جاتا ہے جیسے کَارَمَنِیْ زَیْدٌ فَكَرَمْتُہٗ: بزرگی میں مُقابلہ کیا مجھ سے زید نے، پس میں بزرگی میں غالب آگیا اُس پر۔

**خاصیتِ ضَرَبَ**:۔ باب ضَرَبَ کے بھی بہت سے خواص ہیں۔ لیکن مشہور خاصہ اس کا بھی مُغالبَہ ہے۔ یعنی باب مُفاعَلہ کے ذریعے دو شخصوں کا مُقابلہ ظاہر کرنے کے بعد، باب ضَرَبَ سے ایک کا غلبہ ظاہر کیا جائے۔ بشرطیکہ باب ضَرَبَ صحیح نہ ہو۔ جیسے بَایَعَنِیْ زَیْدٌ فَبِعْتُہٗ: خرید و فروخت کی مجھ سے زید نے، پس خرید و فروخت میں غالب آگیا میں اُس پر[4]۔ اور یُبَایِعُنِیْ زَیْدٌ فَاَبِیْعُہٗ: خرید و فروخت کرتا ہے مجھ سے زید، پس خرید و فروخت میں غالب آجاتا ہوں میں اُس پر[5]۔

**خاصیتِ سَمِعَ**:۔ باب سَمِعَ زیادہ تر لازمی آتا ہے۔ نیز اُن صفات کا معنی ادا کرنے کے لیے آتا ہے، جو جسم کو پیدائش کے بعد عارض ہوں۔ جیسے مَرِضَ، حَزِنَ، فَرِحَ، شَبِعَ، عَطِشَ، کَبِدَ، عَوِرَ، بَلِجَ[6]۔

**خاصیتِ فَتَحَ**:۔ باب فَتَحَ کا خاصہ لفظی ہے۔ کہ اس کے عین کلمہ یا لام کلمہ میں حرفِ حلقی ہوتا ہے۔ جیسے ذَهَبَ، سَمَعَ وغیرہ، مگر رَكَنَ يَرْكَنُ تداخل سے ہے اور اَبٰی یَاْبٰی شاذ ہے[1]۔

**خاصیتِ کَرُمَ**:۔ باب کَرُمَ ہمیشہ لازمی ہوتا ہے۔ نیز اُن صفات کا معنی ادا کرنے کے واسطے آتا ہے، جو پیدائشی ہوں حقیقۃً۔ جیسے حَسُنَ۔ یا حکماً کہ ہوں تو عارضی لیکن مثل پیدائشی کے مستحکم ہو گئی ہوں۔ جیسے فَقُهَ۔ یا پیدائشی کے مُشابہ ہوں۔ جیسے جَنُبَ، طَهُرَ۔ کہ جنابۃ وطہارۃ، حقیقی نجاست وطہارۃ کے مُشابہ ہیں۔

**خاصیتِ حَسِبَ**:۔ باب حَسِبَ سے گنتی کے کلمات آتے ہیں۔ وہ یہ ہیں[2]: وَرِثَ[1]، وَفِقَ[2]، وَمِقَ[3]، وَرِمَ[4]، وَرِهَ[5]، وَلِيَ[6]۔ وَعِقَ[7]، وَجِمَ[8]، وَکِمَ[9]، وَہِیَ[10]، وَفِیَ[11]، وَنِیَ[12]، وَحِرَ[13]، يَئِسَ[14]، يَبِسَ[15]، وَحِمَتْ[16]، وَبِهَتَ[17]۔ وَثِقَ[18]۔ وَغِرَ[19]، وَجِرَ[20]، وَبِطَ[21]، وَبِقَ[22]، وَهِمَ[23]، وَلِهَ[24]، وَطِئَ[25]، بَئِرَ[26]۔ وَلِغَ[27]، وَجِلَ[28]۔ وَهِنَ[29]۔ نَبِبَ[30]، نَعِمَ[31]، وَجِعَ[32]، وَهِلَ[33]، وَرِعَ[34]۔

**خاصیتِ اِفْعَال**:۔ اس باب کے مشہور پندرہ[35] خاصے ہیں۔ (۱) تَعْدِیَۃ:۔ مُتعدی بنانا۔ یعنی جو لفظ مجرد میں لازم ہو، وہ باب اِفعال میں مُتعدی ہو جاتا ہے[36]۔

---

[1] خاصیات جمع خاصیۃ است و خاصیۃ بمعنی خاصہ است و خاصۃ الشیٔ ما یُوجَدُ فیہ ولا یُوجَدُ فی غیرہٖ وہی اما شاملۃ کالکتابۃ بالقوۃ للانسان و اما غیر شاملۃ کالکتابۃ بالفعل للانسان و مراد از خاصیات دریں جا لوازم معانی است ذکر معنی معانی و لہٰذا چونکہ یک لازم معنی از باب واحد بیشتر آید آں را خاصہ آں باب نامند و باب دیگر را کہ ایں معنی از و کمتر آید گویند موافق آنست ۱۲ منہ [2] و تفصیل فی مفید الطلاب فی خاصیات الابواب ۱۲ منہ [3] کذا خاصمنی زید فخصمتہ ۱۲ منہ [4] کذا انکا یخاصمنی زید فیخصمنی ۱۲ منہ

[5] کذا بایعنی زید فباعنی ۱۲ منہ [6] کذا یبایعنی زید فیبیعنی ۱۲ منہ [7] ایں شش ابواب اُمّ الابواب نامند زیرا کہ دریں ہر سہ باب حرکۃ عین ماضی با حرکۃ عین مضارع مخالفت دارد مانند معنی ہر دو، پس لفظ و معنی اینہا باہم متفق اند و اختلاف و اتفاق اصل است۔ بخلاف سہ باقی کہ اتفاق مذکور در اینہا حاصل نیست۔ کذا فی شرح التسہیل وغیرہ۔ ۱۲ فوائد الوصول ص۳ مطبوعہ مجتبائی۔

[1] بدلہ شاذ در سہ معنی مستعمل می شود یکے خلاف قیاس و فصیح چوں فتح عین ماضی و مضارع در اَبٰی یَاْبٰی و اِسْتَحْوَذَ و مانند، اول کہ در اصل ماءٌ، اَبٰی بود۔ دوم خلاف قیاس و غیر فصیح چوں قلقلِ اَلْقَلَلْ بتشدید و فکِ اِدغام۔ سوم قلیل الاستعمال فصیح باشد چوں فعل بکسر عین مجہول و ہل وِلَہَ و فعل بکسر اول و فتح ثانی چوں دُئِلَ و دُئِلَ یا غیر فصیح چوں فُعُلٌ بضم اول کسر ثانی چوں تحریک بر بعض قرأت شاذہ ۱۲ نہایۃ فصول اکبری مطبوعہ مجتبائی۔

[2] ایں کلمات از حَسِبَ می آیند فقط ۱۲ منہ [3] از حَسِبَ و ایضاً از ضرب ۱۲ منہ [4] از حَسِبَ و ایضاً از سَمِعَ ۱۲ منہ [5] از حَسِبَ و ایضاً از کرم ۱۲ منہ [6] از حَسِبَ و ایضاً از ضرب و سَمِعَ ۱۲ منہ [7] از حَسِبَ و ایضاً از ضرب و کرم ۱۲ منہ [8] از حَسِبَ و ایضاً از سَمِعَ و فَتَحَ ۱۲ منہ [9] از حَسِبَ و ایضاً از نصر و ضرب ۱۲ منہ [10] از حَسِبَ و ایضاً از ضرب و کرم ۱۲ منہ [11] از حَسِبَ و ایضاً از نصر و فتح ۱۲ منہ [12] تمام الفاظ کے معانی بالترتیب یہ ہیں (۱) میراث پائی (۲) مُوافق ہوا (۳) دوست رکھا (۴) سُوجا، غضبناک ہوا (۵) خوشی سے کام کیا، حماقت کی (۶) از آنو کی نزدیک ہوا، اور از اَلْوِلَایَۃ (بالفتح والکسر) والی بنا، دوست رکھا (۷) وَعِقَتْ عَلَیَّ یارجل لگی عجلت۔ اور از ضرب سواری نے چلتے وقت پیٹ سے آواز نکالی۔ (۸) وَجِمَ الدِّیَارَ: دیار کو خوش باش کیا (۹) غمگین ہوا (۱۰) وَرِیَ الزَّنْدُ چقماق سے آگ نکلی (از حَسِبَ و ضرب) و اَمَّا وَرِیَ الْمُخُّ (ہڈی کا گودا جمع ہوا) از حَسِبَ است و بس (۱۱) سُست ہوا (۱۲) پھٹ گیا، فروہشتہ شد و احمق شد (۱۳) کینہ رکھا (۱۴) ناامید ہوا (۱۵) خشک ہوا (۱۶) حاملہ نے کسی کھانے کی چیز کی بہت زیادہ خواہش کی (۱۷) از حَسِبَ و ضرب پیرنی کثیر شد (باقی بر صفحہ آئندہ)

جیسے خَرَجَ زَیْدٌ نکلا زید۔ اَخْرَجْتُہٗ نکالا میں نے اس کو۔ اور جو مجرد میں متعدی بیک مفعول ہو، وہ باب اِفعال میں متعدی بدو مفعول ہو جاتا ہے۔ جیسے حَفَرْتُ نَھْرًا کھودی میں نے نہر۔ اور اَحْفَرْتُ زَیْدًا نَھْرًا کھدوائی میں نے زید سے نہر۔ اور جو مجرد میں متعدی بدو مفعول ہو، وہ باب اِفعال میں متعدی بہ سہ مفعول ہوتا ہے۔ جیسے عَلِمْتُ زَیْدًا فَاضِلًا جانا میں نے زید کو فضیلت والا۔ اور اَعْلَمْتُ زَیْدًا عَمْرًا فَاضِلًا: جتوایا میں نے زید کو عمرو فضیلت والا۔

(۲) تَصْیِیْرٌ:۔ یعنی کسی چیز کو ماخذ والا بنانا، یا موصوف بماخذ والا بنانا۔ پھر ماخذ کبھی مصدر ہوتا ہے، جیسے اَخْرَجْتُ زَیْدًا: خروج والا بنایا میں نے زید کو۔ اور کبھی ماخذ جامد ہوتا ہے۔ جیسے اَشْرَکْتُ النَّعْلَ: شراک والا بنایا میں نے جوتے کو۔ موصوف بماخذ کی مثال۔ جیسے اَشْفَیْتُہٗ: شفا دینے والی چیز دی میں نے اس کو۔

(۳) لُزُومٌ:۔ لازم بنانا۔ یعنی متعدی کو لازم بنانا، کہ جو لفظ مجرد میں متعدی ہو وہ باب اِفعال میں لازمی ہو جاتا ہے۔ جیسے حَمِدَ زَیْدٌ عَمْرًا: تعریف کی زید نے عمرو کی۔ اور اَحْمَدَ زَیْدٌ۔ قابلِ حمد ہوا زید۔ یہ خاصہ قلیل الاستعمال ہے۔

(۴) تَعْرِیْضٌ:۔ پیش کرنا۔ یعنی فاعل کا مفعول کو ماخذ واقع ہونے کی جگہ لیجانا۔ جیسے اَبَعْتُ الْفَرَسَ: بیع کی جگہ لے گیا میں گھوڑے کو۔ یا فاعل کا مفعول کو ماخذ کے لیے پیش کرنا۔ جیسے اَقْتَلْتُ زَیْدًا: قتل کے لیے پیش کیا میں نے زید کو۔

(۵) وِجْدَانٌ:۔ پانا۔ یعنی فاعل کا مفعول کو ماخذ کے ساتھ موصوف پانا۔ پھر اگر ماخذ لازم ہے تو مفعول ماخذ کے ساتھ بحیثیتِ فاعل موصوف ہوگا، جیسے اَبْخَلْتُ زَیْدًا: بخیل پایا میں نے زید کو۔ اور اگر ماخذ متعدی ہو، تو مفعول ماخذ کے ساتھ بحیثیتِ مفعول موصوف ہوگا۔ جیسے اَحْمَدْتُ زَیْدًا: محمود پایا میں نے زید کو۔

(۶) سَلْبٌ:۔ چھین لینا۔ یعنی کسی شے سے ماخذ کو دور کرنا۔ پھر اگر فعل لازم ہو، تو سلبِ ماخذ، فاعل سے ہوگا۔ جیسے اَقْسَطَ زَیْدٌ: زید نے اپنے نفس سے قسوط (ظلم) کو دور کیا، اور اگر فعل متعدی ہو، تو سلبِ ماخذ، مفعول سے ہوگا۔ جیسے شَکَا فَاَشْکَیْتُہٗ: اس نے شکایت کی پس شکایت دور کر دی میں نے اس کی۔

(بقیہ حاشیہ صفحۂ سابقہ) (۱۸) بھر دستہ کیا (۱۹-۲۰) کینہ رکھا (۲۱) ضعیف ہوا (۲۲) ہلاک ہوا (۲۳) حساب کو کوئی چیز ڈالی (۲۴) حیران ہوا (۲۵) رَوندا (۲۶) از نَوَیُ شا تنگ حال ہوا از حَسِبَ و ضرب۔ و از نَصَرَ شا جنگ میں عذاب و شدۃ والا ہوا (۲۷) مُکّے نے مُنہ ڈالا (۲۸) پایا (۲۹) سستی کی (۳۰) از الحِسْبَۃُ (بکسر السین و فتحہا) گمان کیا، باب حَسِبَ و سَمِعَ۔ اور از الحَسَابَۃ (بفتح السین) شریف النسب ہوا (۳۱) از حَسِبَ نرم و نازک ہوا۔ اور از ضرب و سمع و نصر و فتح خوش عیش ہوا (۳۲) از چہار باب یعنی حَسِبَ و ضرب و سمع و فتح یعنی بست درد مند ہوا (۳۳) از چہار باب مذکور یعنی قَسَمَ وغیرہ (۳۴) از چہار باب مذکور یعنی بے پیر گمراہ ہوا ۱۲ منہ ؎ از حَسِبَ لغت تمیم ہے ۱۲ لسان ؎ کبھی کبھی ثلاثیہ میں مجرد کے موافق بھی آتا ہے۔ جیسے اَقَلْتُ الْبَیْعَ بمعنی قِلْتُ الْبَیْعَ فسخ کیا میں نے بیع کو ۱۲ منہ ؎ اور اگر مجرد سے لازمی متعدی دونوں آتے۔ تو پھر باب اِفعال سے بمعنی لازمی سے متعدی آئے گا۔ جیسے حَزِنَ و اَحْزَنْتُہٗ اور بمعنی متعدی سے متعدی در متعدی ہو جائے گا ۱۲ منہ

(۷) اِعْطَاءُ مَاخَذٍ:۔ ماخذ دینا۔ یعنی کسی کو ماخذ دینا۔ پھر ماخذ دینا محسوس منحصر ہوگا جیسے اَعْظَمْتُ الْکَلْبَ: عَظْم (ہڈی) دی میں نے کتے کو۔ یا ماخذ دینا غیر محسوس منحصر ہوگا۔ جیسے اَقْطَعْتُہٗ قُضْبَانًا: قطع دیا میں نے اس کو شاخوں کا۔ یعنی میں نے اس کو شاخوں کے کاٹنے کی اجازت دی۔

(۸) بُلُوْغٌ:۔ پہنچنا۔ یعنی ماخذ میں پہنچنا۔ پھر بلوغ زمانی ہوگا۔ جیسے اَصْبَحَ زَیْدٌ: صبح کے وقت میں پہنچا زید۔ یا بلوغ مکانی ہوگا۔ جیسے اَعْرَقَ زَیْدٌ: ملک عراق میں داخل ہوا زید۔ یا بلوغ رتبی ہوگا۔ جیسے اَعْشَرَتِ الدَّرَاھِمُ: دراہم عُشر (مرتبہ دس) کو پہنچے۔ نیز کبھی بلوغ بمعنی ماخذ کے قریب پہنچنے کے بھی آتا ہے، جیسے اَیْمَنَ زَیْدٌ: ملکِ یمن کے قریب پہنچا زید۔

(۹) صَیْرُوْرَۃٌ:۔ اس کے تین معنی آتے ہیں (۱) کسی شے کا صاحبِ ماخذ ہونا۔ جیسے اَلْبَنَتِ النَّاقَۃُ: لبن (دودھ) والی ہوگئی اونٹنی۔ (۲) صاحبِ ماخذ کا مالک ہونا۔ جیسے اَجْرَبَ الرَّجُلُ: صاحبِ جرب (خارشی اونٹ) کا مالک ہوگیا آدمی۔ (۳) ماخذ میں کسی چیز والا ہونا۔ جیسے اَخْرَفَتِ الشَّاۃُ: موسمِ خریف میں بچہ والی ہوگئی بکری۔

(۱۰) لیاقۃ:۔ یعنی کسی شے کا ماخذ کے لائق ہونا۔ جیسے اَلَامَ الْفَرِیْغُ: لوم (ملامت) کے لائق ہوا اسرار۔

(۱۱) حَیْنُوْنَۃ:۔ یعنی کسی شے کا ماخذ کے وقت میں یا ماخذ کے وقت کے قریب پہنچنا۔ جیسے اَحْصَدَ الزَّرْعُ: حَصَاد (کٹائی) کے وقت میں پہنچی کھیتی یا حصاد کے وقت کے قریب پہنچی۔

(۱۲) مُبَالَغَۃ:۔ یعنی کسی شے کا مقدار یا کیفیت میں ماخذ کی زیادتی والا ہونا۔ جیسے اَثْمَرَ النَّخْلُ: بہت ثمر والی ہوگئی کھجور۔ اَسْفَرَ الصُّبْحُ: بہت سُفَر (روشنی) والی ہوگئی صبح۔

(۱۳) اِبْتِدَاءٌ:۔ یعنی کسی فعل کا ابتداءً باب اِفعال سے آنا۔ پھر خواہ مجرد سے مستعمل ہی نہ ہو۔ جیسے اَرْقَلَ، بمعنی اَسْرَعَ۔ یا ایسے معنی میں آئے، جو مجرد میں نہ پایا جائے۔ جیسے اَشْفَقَ: ڈر گیا، کہ مجرد شفقۃ بمعنی مہربانی ہے۔

(۱۴) مُوَافَقَۃِ مجرد و فَعَّلَ و تَفَعَّلَ و اِسْتَفْعَلَ۔

(۱) مثالِ مجرد۔ جیسے دَجَا اللَّیْلُ و اَدْجَی اللَّیْلُ: تاریک ہوگئی رات۔ اس میں خاصہ صیرورۃ ہے۔

(۲) مثالِ فَعَّلَ جیسے کَفَّرَہٗ و اَکْفَرَہٗ: اس نے کفر کی طرف منسوب کیا اس کو، اس میں خاصہ نسبت ہے۔

(۳) مثالِ تَفَعَّلَ۔ جیسے تَخَبَّیْتُہٗ و اَخْبَیْتُہٗ: خیمہ بنایا میں نے اس کو، اس میں خاصہ اتخاذ ہے۔

(۴) مثالِ اِسْتَفْعَلَ۔ جیسے اِسْتَعْظَمْتُہٗ و اَعْظَمْتُہٗ: بزرگ گمان کیا میں نے اس کو، اس میں خاصہ حسبان ہے۔

(۱۵) مُطَاوَعَۃِ فَعَلَ (مجرد) و فَعَّلَ (مزید فیہ): یعنی فَعَلَ و فَعَّلَ کے بعد اَفْعَلَ کا

اس غرض کو بتانے کے لیے آنا، کہ مفعول نے فاعل کے اثر کو قبول کرلیا ہے۔ جیسے کَبَبْتُہٗ فَاَکَبَّ اوندھا گرایا میں نے اس کو، پس وہ اوندھا گرگیا۔ بَشَّرْتُہٗ فَابْشَرَ خوشخبری دی میں نے اس کو، پس وہ خوش ہوگیا۔

**فائدہ**:۔ مُطاوَعَۃ کہتے ہیں فعلِ متعدی کا ایک مرتبہ پائے جانے کے بعد اُسی مادہ سے دوسری مرتبہ کسی اور باب سے لازم ہوکر آنا، تاکہ یہ بتائے کہ فعلِ اول کے فاعل نے مفعول پر جو اثر ڈالا ہے، مفعول نے اس اثر کو قبول کرلیا ہے۔ فعلِ اول کو مُطاوَع اور فعلِ ثانی کو مُطاوِع کہتے ہیں۔ جیسے کَسَرْتُہٗ فَانْکَسَرَ۔

**خاصیّتِ تَفْعِیل**:۔ اس باب کے تیرہ خاصے ہیں۔

(۱) تَعْدِیَہ:۔ جیسے فَرِحَ زَیْدٌ: خوش ہوا زید، فَرَّحْتُہٗ: خوش کیا میں نے اس کو۔

(۲) تَصْیِیْر:۔ جیسے وَتَّرْتُ الْقَوْسَ وَتر (زہ) والا بنایا میں نے کمان کو۔

(۳) صَیْرُوْرَۃ:۔ جیسے نَوَّرَ الشَّجَرُ: نَوْر (شگوفے) والا ہوگیا درخت۔

(۴) سَلْب:۔ جیسے قَذَّیْتُ عَیْنَہٗ: قذی (کوڑا) دور کیا میں نے اس کی آنکھ سے۔

(۵) بُلُوغ:۔ پہنچنا ماخذ میں، جیسے خَیَّمَ زَیْدٌ: خیمے میں داخل ہوا زید۔ یا پہنچنا ماخذ کے قریب۔ جیسے عَمَّقَ عَمْرٌو: عُمق تک پہنچ گیا عمرو۔

(۶) مُبالَغَہ:۔ یہ خاصّہ بابِ تفعیل کا زیادہ آتا ہے، پھر مبالغہ کی تین صورتیں ہیں:۔ (۱) مبالغہ، نفسِ فعل میں، اور یہی اصل ہے۔ جیسے صَرَّحَ: خوب ظاہر ہوا، خوب ظاہر کیا۔

(۲) مبالغہ فاعل میں۔ جیسے مَوَّتَ الْاِبِلُ: بہت مرے اونٹ۔

(۳) مبالغہ، مفعول میں۔ جیسے قَطَّعْتُ الثِّیَابَ: بہت کاٹے میں نے کپڑے۔

(۷) نسبت بہ ماخذ: جیسے فَسَّقْتُہٗ: فسق کی طرف منسوب کیا میں نے اس کو۔

(۸) اِلباسِ ماخذ:۔ یعنی کسی کو ماخذ پہنانا۔ جیسے جَلَّلْتُ الْفَرَسَ: جُل پہنایا میں نے گھوڑے کو۔

(۹) تَخْلِیطِ ماخذ:۔ یعنی کسی شی کو ماخذ سے مُلمّع کرنا۔ جیسے ذَهَّبْتُ السَّیْفَ: سونے سے مُلمّع کیا میں نے تلوار کو۔

(۱۰) تَحْوِیل:۔ یعنی کسی چیز کو عینِ ماخذ یا مثلِ ماخذ بنانا۔ جیسے نَصَّرْتُہٗ: نصرانی بنایا میں نے اس کو۔ خَیَّمْتُ ثَوْبًا: خیمہ کی شکل بنایا میں نے کپڑے کو۔

(۱۱) قَصْر:۔ یعنی اختصار کی غرض سے مرکّب سے ایک لفظ کا اشتقاق کرنا۔ جیسے هَلَّلَ: لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ پڑھا۔

(۱۲) مُوافَقتِ مجرّد و اَفْعَلَ و تَفَعَّلَ۔ جیسے تَمَرْتُہٗ و تَمَّرْتُہٗ: تمر دی میں نے اُس کو۔ اَمْهَلْتُہٗ و مَهَّلْتُہٗ: مُہلت دی میں نے اُس کو، تَتَرَّسْتُ و تَرَّسْتُ: ترس (ڈھال) کو کام میں لایا میں۔

(۱۳) اِبتداء:۔ اِس کے دو معنی ہیں اوّل یہ کہ مجرد مستعمل ہی نہ ہو۔ جیسے لَقَّبْتُہٗ: لقب مقرر کیا میں نے اس کا۔ دوم، یہ کہ مجرد میں اور معنی ہوں، اور بابِ تفعیل میں اور۔ جیسے کَلَمَ زخمی کیا۔ اور کَلَّمَ کلام کیا۔

**خاصیّتِ تَفَعُّل**:۔ اِس باب کے گیارہ خاصے ہیں:۔

(۱) مُطاوَعتِ تَفْعِیل:۔ اس کی دو قسمیں ہیں: اوّل یہ کہ فاعل کا اثر مفعول سے جُدا نہ ہوسکے۔ جیسے قَطَّعْتُہٗ فَتَقَطَّعَ: پارہ پارہ کیا میں نے اُس کو، پس وہ پارہ پارہ ہوگیا۔ دوم یہ کہ فاعل کا اثر مفعول سے جُدا ہوسکے۔ جیسے عَلَّمْتُہٗ فَتَعَلَّمَ: علم سکھلایا میں نے اُس کو، پس اُس نے علم سیکھ لیا۔ یہاں فاعل کا اثر (علم) مفعول سے جُدا ہونا ممکن ہے۔

(۲) تَکَلُّف[1]:۔ یعنی ماخذ کے اکتساب یا ماخذ کے حصول میں تعب اُٹھانا اور بزور اپنے اندر ظاہر کرنا۔ جیسے تَکَوَّفَ: اُس نے اپنے آپ کو بہ تکلّف کوفی ظاہر کیا۔ تَحَلَّمَ: بہ تکلّف بُردبار بنا۔

(۳) تَجَنُّب:۔ یعنی ماخذ سے پرہیز کرنا۔ جیسے تَحَوَّبَ زَیْدٌ: حُوب (گناہ) سے پرہیز کیا زید نے۔

(۴) لُبْسِ ماخذ:۔ یعنی ماخذ کو پہننا۔ جیسے تَخَتَّمَ زَیْدٌ: خاتَم (انگوٹھی) پہنی زید نے۔

(۵) تَعَمُّل:۔ یعنی ماخذ کو کام میں لانا۔ اِس کی تین قسمیں ہیں:۔

(۱) ماخذ، فاعل سے جُدا محسوس نہ ہو۔ جیسے تَدَهَّنَ: دُہن (تیل) کو کام میں لایا۔

(۲) ماخذ فاعل سے جُدا محسوس ہو۔ جیسے تَتَرَّسَ: ترس (ڈھال) کو کام میں لایا۔

(۳) ماخذ فاعل کے مُلاصِق تو نہ ہو، لیکن مُقارِن ہو۔ جیسے تَخَیَّمَ: خیمہ کو کام میں لایا۔

(۶) اِتّخاذ:۔ اس کی چار قسمیں ہیں:۔

(۱) ماخذ کو بنانا۔ جیسے تَخَبَّیْتُ: خِباء (خیمہ) کو بنایا میں نے۔

(۲) ماخذ کو پکڑنا۔ جیسے تَحَرَّزَ زَیْدٌ: حِرز (پناہ) پکڑی زید نے۔

(۳) کسی چیز کو ماخذ بنانا۔ جیسے تَوَسَّدَ الْحَجَرَ: اُس نے وِسادہ (تکیہ) بنایا پتھر کو۔

(۴) کسی چیز کو ماخذ میں پکڑنا۔ جیسے تَاَبَّطَ الصَّبِیَّ: اُس نے اِبط (بغل) میں پکڑا بچے کو۔

(۷) تَدْرِیج:۔ یعنی کسی کام کو تھوڑا تھوڑا کرکے کرنا، پھر اِس کی دو صورتیں ہیں۔ ایک یہ کہ ایک بار کرنا بھی ممکن ہو۔ جیسے تَجَرَّعَ زَیْدٌ: گھونٹ گھونٹ کرکے پیا زید نے۔ دوسرے یہ کہ ایک بار کرنا ممکن نہ ہو۔ جیسے تَحَفَّظَ الْقُرْاٰنَ: اُس نے تھوڑا تھوڑا کرکے یاد کیا قرآن کو۔

(۸) تَحَوُّل:۔ یعنی کسی چیز کا عینِ ماخذ یا ماخذ کی طرح ہوجانا۔ جیسے تَنَصَّرَ زَیْدٌ: نصرانی ہوگیا زید، تَبَحَّرَ زَیْدٌ: بحر (دریا) کی طرح ہوگیا زید۔

(۹) صَیْرُوْرَۃ:۔ یعنی صاحبِ ماخذ ہونا۔ جیسے تَمَوَّلَ زَیْدٌ: صاحبِ مال ہوگیا زید۔

(۱۰) مُوافقتِ مُجرّد و اَنْفَعَلَ و فَعَّلَ و اِسْتَفْعَلَ۔ جیسے تَقَبَّلَ بمعنی قَبِلَ

---

[1] تکلّف سے مراد از تکلف جہد و مبالغہ در فعل باشد و از انست قولِ صاحبِ کشاف تحت قولہ تعالیٰ وَاَلْقَتْ مَا فِیْهَا وَتَخَلَّتْ ای القت ما فی جوفہا من الموتیٰ والکنوز وتخلت غایۃ الخلو حتی لم یبق شئ فی بطنہا کانہا تکلفت فی جہدہا فی الخلو۔ نوادر الوصول، ص ۱۰، مطبوعہ مجتبائی)۔

تَبَصَّرَ بمعنے اَبْصَرَ۔ تَكَذَّبَ بمعنی كَذَّبَ۔ تَحَوَّجَ بمعنے اِسْتَحْوَجَ احابۃ طلب کی۔

(۱۱) اِبتداء:۔ اس کی دو صورتیں ہیں۔ اوّل یہ کہ مجرد مستعمل ہی نہ ہو۔ جیسے تَشَمَّسَ: دھوپ میں کھڑا ہوا۔ دوّم یہ کہ مجرد میں اور معنی ہوں، اور بابِ تفعّل میں اور۔ جیسے تَكَلَّمَ زَيْدٌ: کلام کیا زید نے۔ اور مجرد كَلَمَ بمعنی جَرَحَ (زخمی کیا)۔

## خاصیتِ مُفَاعَلَہ:۔ اِس باب کے چار خاصے ہیں:۔

(۱) مُشَارَکۃ:۔ یعنی دو شخصوں کا اس طرح مل کر کام کرنا، کہ ہر ایک کا فعل دوسرے پر واقع ہو، یعنی اِن دونوں میں سے ہر ایک فاعل بھی ہو، اور ہر ایک مفعول بھی۔ لیکن عبارۃ میں ایک کو فاعل ظاہر کیا جائے گا، اور دوسرے کو مفعول۔ جیسے قَاتَلَ زَيْدٌ عَمْرًا: باہم قتال کیا زید و عمرو نے۔

(۲) مُوافقۃِ مجرد و اَفْعَلَ و فَعَّلَ و تَفَاعَلَ:۔ جیسے سَافَرَ بمعنی سَفَرَ: سفر کیا اُس نے۔ بَاعَدْتُہٗ بمعنی اَبْعَدْتُہٗ: دور کیا میں نے اُس کو۔ ضَاعَفَ بمعنے ضَعَّفَ: دو چند کیا اُس نے۔ شَاتَمَ زَيْدٌ عَمْرًا بمعنی تَشَاتَمَ زَيْدٌ وَعَمْرٌو: آپس میں گالی گلوچ کی زید و عمرو نے۔

(۳) تصییر:۔ جیسے عَافَاكَ اللّٰہُ: اللہ تعالیٰ تجھے عافیۃ والا کرے۔

(۴) ابتداء:۔ عام ہے کہ مجرد نہ آیا ہو۔ جیسے تَاخَمَ ایک زمین کی حد دوسری زمین سے مل گئی۔ یا مجرد کسی اور معنی میں آیا ہو۔ جیسے قَاسَا زَيْدٌ: شدّۃِ تکلیف برداشت کی زید نے۔ مجرد قَسَا بمعنی سختی مستعمل ہے۔

## خاصیتِ تَفَاعُل:۔ اِس باب کے چھے خاصے ہیں:۔

(۱) تَشَارُک:۔ یعنی دو شخصوں کا اس طرح مل کر کام کرنا کہ ہر ایک کا فعل دوسرے پر واقع ہو، یعنی ان دونوں میں سے ہر ایک فاعل بھی ہو، اور ہر ایک مفعول بھی لیکن عبارۃ میں دونوں کو فاعل ظاہر کیا جائے گا۔ جیسے تَشَاتَمَ زَيْدٌ وَعَمْرٌو[1]

(۲) شرکۃ:۔ یعنی شرکۃ فقط صُدورِ فعل میں، نہ وقوعِ فعل میں۔ جیسے تَرَافَعَا شَيْئًا: اُن دونوں نے اٹھایا ایک چیز کو۔ یہ خاصہ قلیل الاستعمال ہے۔

(۳) تخییل:۔ یعنی کسی کو اپنے اندر ماخذ کا حصول دکھانا جو حقیقۃً نہ اُس میں موجود ہو اور نہ ہی اُس کو مطلوب ہو۔ جیسے تَمَارَضَ زَيْدٌ: زید نے اپنے آپ کو بیمار ظاہر کیا۔

فائدہ:۔ تکلّف اور تخییل میں فرق یہ ہے، کہ تکلّف میں فاعل کو ماخذِ فعل مرغوب ہوتا ہے۔ جیسے تَحَلَّمَ، تَشَجَّعَ اور تخییل میں فاعل کو ماخذِ فعل حقیقۃً مطلوب و مقصود نہیں ہوتا، بلکہ محض دوسرے کو دکھانے کے لیے فاعل ماخذِ فعل کو کام میں لاتا ہے۔ جیسے تَمَارَضَ۔

[1] و فرق در مشارکۃ و تشارک یعنی شرکۃِ مفاعلہ و تفاعل آنست کہ مشارکین در مفاعلہ یکے لفظاً فاعل بود، دوم مفعول، و در تفاعل ہر دو فاعل، دوّم آنکہ در مفاعلہ مُشارک زائد از دو نبود، اگرچہ ہر یک یا احدہما متعدد باشد بخلافِ تفاعل کہ جوانبِ متعددہ دراں ممکن و ہمہ لفظاً فاعل بود، گو در معنی ہر یک فاعل و مفعول بود نحو عشرۃ رجال تقاتلوا یعنی دہ مرد باہم قتال کردند و در مفاعلہ اگرچہ ممکن است کہ ہر دو، یا یک جانبش دہ مرد باشند لیکن مشارکۃ... (باقی بر صفحہ آئندہ)

(۴) مُطَاوعۃِ فَاعَلَ:۔ جو کہ اَفْعَلَ کے معنی میں ہو۔ جیسے بَاعَدْتُہٗ فَتَبَاعَدَ: دور کیا میں نے اُس کو، پس وہ دور ہوگیا۔ یہاں بَاعَدْتُہٗ بمعنی اَبْعَدْتُہٗ ہے۔

(۵) موافقۃِ مجرّد و اَفْعَلَ:۔ جیسے تَعَالٰی بمعنی عَلَا: بلند ہوا۔ تَيَامَنَ بمعنی اَيْمَنَ: یمن میں داخل ہوا۔

(۶) اِبتداء:۔ عام ہے کہ مجرد نہ آیا ہو۔ جیسے تَدَاخَلَ بمعنی تَدَاخَلَ یا مجرد کسی اور معنی میں آیا ہو۔ جیسے تَبَارَكَ: بابرکت ہوا، مجرد بَرَكَ بمعنی "اونٹ بیٹھا" مستعمل ہے۔

فائدہ:۔ جو لفظ بابِ مُفاعلہ میں متعدی بہ دو مفعول ہوگا، وہ بابِ تفاعل میں متعدی بیک مفعول ہو جائے گا۔ جیسے جَاذَبْتُ زَيْدًا ثَوْبًا: کھینچا میں نے زید سے کپڑے کو، تَجَاذَبْنَا ثَوْبًا: ہم نے ایک دوسرے کا کپڑا کھینچا۔ اور جو بابِ مُفاعلہ میں متعدی بیک مفعول ہوگا، وہ بابِ تفاعل میں لازم ہو جائے گا۔ جیسے قَاتَلْتُ زَيْدًا اور تَقَاتَلْتُ اَنَا وَزَيْدٌ۔

## خاصیتِ اِفْتِعَال:۔ اِس باب کے چھے خاصے ہیں۔

(۱) اِتّخاذ:۔ اس کی وہی چار صورتیں ہیں، جو بابِ تفعّل میں گزر چکی ہیں۔ نمبر۱ جیسے اِحْتَجَرَ حجرہ بنایا۔ نمبر۲ اِجْتَنَبَ جانب پکڑی۔ نمبر۳ اِغْتَذَى الشَّاةَ غذا بنایا بکری کو۔ نمبر۴ اِعْتَضَدَ عَضُد (بازو) میں لیا۔

(۲) تَصَرُّف:۔ یعنی ماخذِ فعل کو حاصل کرنے میں کوشش کرنا۔ جیسے اِكْتَسَبَ اُس نے کسب میں کوشش کی۔

(۳) تخییر:۔ یعنی فاعل کا اپنے لیے ماخذِ فعل کو حاصل کرنا۔ جیسے اِكْتَالَ الشَّعِيْرَ اُس نے اپنے لیے جو کیل کیے یعنی ناپ لیے۔

(۴) مُطَاوعۃِ فَعَلَ۔ جیسے غَمَمْتُہٗ فَاغْتَمَّ۔

(۵) مُوافقۃِ مجرّد و اَفْعَلَ و تَفَعَّلَ و تَفَاعَلَ و اسْتَفْعَلَ۔ جیسے اِقْتَدَرَ بمعنی قَدَرَ: قادر ہوا۔ اِحْتَجَزَ بمعنے اَحْجَزَ، حجاز میں داخل ہوا۔ اِرْتَدٰى بمعنی تَرَدّٰى چادر اوڑھی۔ اِخْتَصَمَ زَيْدٌ وَعَمْرٌو بمعنی تَخَاصَمَ زَيْدٌ وَعَمْرٌو۔ اِئْتَجَرَ بمعنے اِسْتَاْجَرَ اُجرۃ طلب کی۔

(۶) ابتداء:۔ عام ہے کہ مجرد نہ آیا ہو۔ جیسے اِسْتَامَتِ الشَّاةُ: چارہ طلب کیا بکری نے۔ یا مجرد کسی اور معنی میں آیا ہو۔ جیسے اِسْتَلَمَ: پتھر کو بوسہ دیا، مجرد سَلِمَ بمعنی سلامۃ ہوا۔

## خاصیتِ اِسْتِفْعَال:۔ اِس باب کے دس خاصے ہیں:۔

(۱) طَلَب:۔ یعنی ماخذ کو طلب کرنا، خواہ حقیقۃً ہو۔ جیسے اِسْتَطْعَمْتُہٗ طعام

(بقیہ حاشیہ سابقہ) یک جانب با دیگر باشد نہ دو افراد یک جانب فیما بینہم مثلاً عشرۃ رجال قاتلوا عشرۃ رجال آخرین، پس مشارکۃ در افرادِ عشرۂ اولیٰ یا افرادِ عشرۂ ثانی مقصود است، اما شرکۃِ افرادِ اولیٰ باہم دیگر مقصود نیست سوّم آنکہ مفعولیکہ در مفاعلہ مشارک بود در تفاعل فاعل گردد نحو ضارب زید عمرًا و تضارب زید وعمرٌو، بخلافِ مفعول غیر مشارک کہ ہمچناں بر مفعولیتِ خود باقی ماند نحو تجاذبنا ثوبًا، و در مفاعلہ گویند جاذبتہ الثوب چہارم آنکہ تفاعل برائے شرکۃ در صدورِ فعل بدون تعلقِ آں بدیگرے نیز بود، بخلافِ مفاعلہ، اما ایں معنی کمتر بود چنانکہ مصنف (صاحب فصول اکبری) گوید و شرکۃ در صدورِ فقط بدون تعلق بدیگر کم است نحو ترافعا شیئًا۔

(بحیلہ ۲۰۲)

طلب کیا میں نے اُس سے، یا تقدیراً ہو۔ جیسے اِسْتَخْرَجْتُ الْوَتَدَ، خُروج طلب کیا میں نے کیل کا، اس میں کیل کو ہلا ہلا کر کھینچنا ماخذ (خُروج) کی طلب تقدیری ہے۔

(۲) لیاقت:- یعنی کسی شئے کا ماخذ کے لائق ہونا۔ جیسے اِسْتَرْقَعَ الثَّوْبُ: رُقعہ (پیوند) کے لائق ہوا کپڑا۔

(۳) وِجدان:- یعنی کسی شئے کو ماخذ کے ساتھ موصوف پانا۔ جیسے اِسْتَكْرَمْتُهٗ: کرامت کے ساتھ موصوف پایا میں نے اُس کو۔

(۴) حُسبان:- یعنی کسی شئے کو ماخذ کے ساتھ موصوف گمان کرنا۔ جیسے اِسْتَحْسَنْتُهٗ: حُسن والا گمان کیا میں نے اُس کو۔

(۵) تحوّل:- یعنی کسی شئے کا عین ماخذ یا مثل ماخذ کے ہونا، پھر تحوّل یا صوری ہوگا جیسے اِسْتَحْجَرَ الطِّيْنُ: عین پتھر ہوگیا گارا، یا مثل پتھر کے ہوگیا گارا۔ یا تحوّلِ معنوی ہوگا۔ جیسے اِسْتَنْوَقَ الْجَمَلُ: ناقہ ہوگیا اُونٹ یعنی صفتِ ضعف میں اُونٹ مثل ناقہ کے ہوگیا۔

(۶) اِتّخاذ:- یعنی ماخذ کو پکڑنا۔ جیسے اِسْتَوْطَنَ الْهِنْدَ: اُس نے وطن بنایا ہند کو۔

(۷) قصر:- یعنی اختصار کے واسطے مرکب سے ایک کلمہ مشتق کرنا۔ جیسے اِسْتَرْجَعَ اُس نے اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ پڑھا۔

(۸) مُطاوَعتِ اَفْعَلَ:- جیسے اَقَمْتُهٗ فَاسْتَقَامَ: قائم کیا میں نے اُس کو، پس وہ قائم ہوگیا۔

(۹) مُوافقتِ مجرّد و اَفْعَلَ و فَعَّلَ و تَفَعَّلَ و اِفْتَعَلَ۔ جیسے اِسْتَقَرَّ بمعنے قَرَّ قرار والا ہوگیا۔ اِسْتَرْجَعَ بمعنی رَجَّعَ حلق میں آواز گھمائی۔ اِسْتَكْبَرَ بمعنے تَكَبَّرَ بڑائی کی۔ اِسْتَعْصَمَ بمعنی اِعْتَصَمَ چُنگل مارا۔

(۱۰) ابتدار:- عام ہے کہ مجرد نہ آیا ہو۔ جیسے اِسْتَاْبَرَ عَلَى الْوِسَادَةِ جھک گیا تکیہ پر، یا مجرد کسی اور معنی میں آیا ہو۔ جیسے اِسْتَعَانَ اُس نے عانہ (موئے زیرِ ناف) مونڈے، مجرد عَوْن بمعنی مدد مستعمل ہے۔

خاصیتِ اِنْفِعال:- اِس باب کے چھ خاصے ہیں۔

(۱) لُزوم:- جیسے صَرَفَ بمعنی پھیرا اور اِنْصَرَفَ بمعنی پھرا۔

(۲) عِلاج:- یعنی انفعال ایسے فعل متعدی کے مطاوع آتا ہے کہ جس کا تعلق ظاہری اعضاء سے ہو، اور حواسِ ظاہرہ سے معلوم ہوسکے۔ جیسے كَسَرْتُهٗ فَانْكَسَرَ۔ اِسی لیے عَرَفْتُهٗ فَانْعَرَفَ کہنا درست نہیں، کیونکہ معرفت فعلِ جوارح نہیں بلکہ فعلِ قلب ہے۔

فائدہ:- یہ دونوں خاصے یعنی لُزوم و علاج بابِ اِنفعال کے لازمی خاصے ہیں دوسرے ابواب میں ان خاصوں کا استعمال مجازاً ہوگا۔

(۳) مُطاوَعتِ مجرّد و اَفْعَلَ:- جیسے كَسَرْتُهٗ فَانْكَسَرَ، اَغْلَقْتُ الْبَابَ فَانْغَلَقَ۔ لیکن مطاوعتِ مجرد، بہ نسبت مطاوعتِ اَفْعَلَ کے کثیر الاستعمال ہے۔

(۴) مُوافقتِ فَعِلَ و اَفْعَلَ:- جیسے اِنْبَلَجَ بمعنی بَلِجَ کشادہ ابرو ہوا، اِنْحَجَزَ بمعنے اَحْجَزَ حجاز میں پہنچا۔

(۵) اِبتدار:- عام ہے کہ مجرد نہ آیا ہو، جیسے اِنْجَحَرَ جُحر (سوراخ) میں چلا گیا، یا مجرد کسی اور معنی میں آیا ہو۔ جیسے اِنْطَلَقَ چلا گیا۔ مجرد طلاقت بمعنی کشادہ روئی مستعمل ہے۔

فائدہ:- جس فعل کا فاء کلمہ حروفِ یَرْمَلُوْنَ میں سے ہو، تو وہ فعل بابِ انفعال سے نہیں آئے گا۔ اگر ایسے فعل سے بابِ اِنفعال کے معنی مقصود ہوں، تو اس کو بابِ اِفتعال سے لاتے ہیں۔ جیسے رَفَعْتُهٗ فَارْتَفَعَ، نَقَلْتُهٗ فَانْتَقَلَ۔ لیکن اِنْمَحٰى (مٹ گیا) اور اِنْمَازَ (جدا ہوا) شاذ ہیں۔

خاصیتِ اِفْعِيْعَال:- اِس باب کے پانچ خاصے ہیں:-

(۱) لُزوم:- یہ اِس باب کا یہ خاصہ غالب ہے اور تعدیہ قلیل ہے، جیسے اِحْلَوْلَيْتُهٗ شیریں گمان کیا میں نے اُس کو۔

(۲) مُبالغہ:- جیسے اِعْشَوْشَبَتِ الْاَرْضُ بہت گھاس والی ہوگئی زمین۔

(۳) صَیرورۃ:- جیسے مثالِ مذکور۔

(۴) مُطاوَعتِ فَعَّلَ:- جیسے ثَنَّيْتُهٗ فَاثْنَوْنٰى میں نے اس کو لپیٹا پس وہ لپٹ گیا۔

(۵) مُوافقتِ اِسْتَفْعَلَ:- جیسے اِحْلَوْلَيْتُهٗ بمعنی اِسْتَحْلَيْتُهٗ (یہ خاصہ نادر ہے)

خاصیتِ اِفْعِلَال و اِفْعِيْلَال:- اِن دونوں بابوں کے چار خاصے ہیں:-

(۱) لُزوم (۲) مُبالغہ (۳) لون (۴) عیب۔ جیسے اِحْمَرَّ و اِحْمَارَّ بہت سُرخ ہوا۔ اور اِحْوَلَّ و اِحْوَالَّ بہت بھینگا ہوا۔

خاصیتِ اِفْعِوَّال:- اِس باب کا خاصہ ہے بناءِ مُقتضَب (کٹی ہوئی بناء) یعنی جس کی بناء ثلاثی مجرد سے بعینہٖ یا مماثل منقول نہ ہو، بلکہ از سرِ نو اس باب پر وضع کی گئی ہو۔ نیز الحاق اور حرفِ زائد مفید للمعنٰی سے بھی خالی ہو۔ جیسے اِجْلَوَّذَ گھوڑا خوب دوڑا۔ مجرد اس سے مستعمل نہیں۔

فائدہ:- اِقتضاب اور ابتدار میں دو وجہ سے فرق ہے، اوّل یہ کہ اقتضاب میں ثلاثی مجرد کا نہ آنا ضروری ہے اور ابتدار میں عموم ہے، یعنی عام ہے کہ اس کا مجرد آتا ہو یا نہ آتا ہو۔ دوم یہ کہ اقتضاب میں حرفِ الحاق اور حرفِ زائد مفید للمعنٰی سے خالی ہونا شرط ہے، لیکن ابتدار میں شرط نہیں۔

خاصیتِ فَعْلَلَة:- اِس باب کے بہت خاصے ہیں جن میں سے چند یہ ہیں:-

(۱) قصر:- جیسے بَسْمَلَ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھا۔

(۲) اِلباسِ ماخذ:- جیسے بَرْقَعْتُهٗ برقع پہنایا میں نے اس کو۔

(۳) مُطاوَعتِ خود:- جیسے غَطْرَشَ اللَّيْلُ بَصَرَهٗ فَتَغَطْرَشَ پوشیدہ کیا رات نے اُس کی بصر کو، پس وہ پوشیدہ ہوگئی۔ یہ باب اکثر صحیح اور مضاعف سے آتا ہے، اور مہموز و معتل سے کم۔

**خاصیتِ تَفَعْلُل**:۔ اِس باب کے دُو خاصے ہیں :۔

(۱) مُطاوعتِ فَعْلَلَ :۔ جیسے دَحْرَجْتُہٗ فَتَدَحْرَجَ لڑھکایا میں نے اس کو، پس وہ لُڑھک گیا۔

(۲) اِقتِضاب :۔ جیسے تَبَھْتَرَ ناز و نخرے سے چلا۔

**خاصیتِ اِفْعِنْلَال**:۔ اِس باب کے دُو خاصے ہیں :۔

(۱) لُزوم (۲) مُطاوعتِ فَعْلَلَ :۔ (ویفید المبالغۃ) جیسے ثَعْجَرْتُہٗ فَاثْعَنْجَرَ خون گرایا میں نے اُس کا، پس وہ خُوب خون ریختہ ہوگیا۔

**خاصیتِ اِفْعِلَّال**:۔ یہ باب بھی لازم اور مُطاوِعِ فَعْلَلَ آتا ہے۔ جیسے طَمْأَنْتُہٗ فَاطْمَأَنَّ : اطمینان دلایا میں نے اُس کو، پس وہ مطمئن ہوگیا۔ اور کبھی مُقتضب بھی آتا ہے۔ جیسے اِکْفَھَرَّ النَّجْمُ روشن ہوگیا ستارہ۔

**فائدہ**:۔ ابوابِ مُلحقات۔ معانی، اور خواص میں مثل مُلحق بہا کے ہوتے ہیں، مگر اکثر مُلحقات میں قدرے مُبالغہ ہوتا ہے۔

# اہم مصادر برائے تصریفاتِ صغیرہ وکبیرہ ضروریہ

① اَلْاَکْلُ (ن) ② اَلسُّؤَالُ (ف) ③ اَلْقِرَاءَةُ (ف) ④ اَلْوَعْدُ (ض)

⑤ اَلْیُسْرُ (ض) ⑥ اَلْقَوْلُ (ن) ⑦ اَلْخَوْفُ (س) ⑧ اَلْبَیْعُ (ض)

⑨ اَلدُّعَاءُ (ن) ⑩ اَلرِّضْوَانُ (س) ⑪ اَلرَّمْیُ (ض) ⑫ اَلْخَشْیَةُ (س)

⑬ اَلْوِقَایَةُ (ض) ⑭ اَلْوَجِیُ (س) ⑮ اَلرَّیُّ (س) ⑯ اَلذَّبُّ (ن)

⑰ اَلْفِرَارُ (ض) ⑱ اَلْمَسُّ (س) ⑲ اَلْمَضْمَضَةُ ⑳ اَلتَّسَلْسُلُ

㉑ اَلْاِتْیَانُ (ض) ㉒ اَلرُّؤْیَةُ (ف) ㉓ اَلْاِرَاءَةُ

㉔ اَلْمَجِیْءُ (ض) ㉕ اَلْمَشِیْئَةُ (س)

**تمت بالخیر**

کتبہ الحافظ محمد ایوب الدہلوی ثم النسائی فی غرۃ محرم الحرام [illegible]